میں سے نکلا ھی اور یہاں مسافر ھوکر سوداگري کرنے اور کمائي کرنیکو آیا ھی اور انشاالله تعالیٰ جس سوداگري اور کمائي کرنیکو وہ اندر کي چیز یعني آدمي کي روح دنیا میں آئي ھی اُس سوداگري کرنے اور کمائي کرنیکے معني آگے معلوم ھووینگے *

## فصل

جاننا چاھیئے که روح کي حقیقت کا پہچاننا نہیں آتا جبتک یہہ نجانے که وہ بیشک موجود ھی اور اُسکي حقیقت کیا ھی اور اُسکے نوکر چاکر کون ھیں اور اُسکو نوکروں چاکروں سے کیا علاقه ھی اور اُسکا کام کیا ھی اور اُسکو الله تعالی کي پہچان کیونکر ھوجاتي ھی اور وہ اس درجه پر کیونکر پہنچتي ھی اگرچه اس سب کا حال هم بتاوینگے مگر اتني بات یہیں جان لیني چاھیئے که روح کا حقیقت میں موجود ھونا تو ظاھر ھی کس لیئے که آدمي کو اپنے ھونے میں کسیطرح کا شک نہیں اور وہ یہہ بھي جانتا ھی که میرا ھونا صرف ظاھر کے بدن کا ھونا نہیں ھی کیونکه ظاھر کا بدن تو مُردہ کے بھي ھوتا ھی مگر جان نہیں ھوتي اور جب وہ جان نہیں ھوتي تو پھر آدمي مردار ھی اور اگر کوئي شخص آنکھه بند کرکر اپنے تن بدن کو بھول جاوے اور آسمان زمین کو بھي بھول جاوے اور جو کچھه آنکھه سے دکھائي دیتا ھی اُسکو بھي بھلادے تو بھي اُسیکو اپنے ھونے میں کچھه شک نہیں ھوتا اور اپنے آپ کو جانتا ھی گو اُسنے آسمان کو اور زمین کو اور جو کچھه که اُسمیں ھی سبکو بھلادیا ھو اگر کوئي شخص اسي بات پر غور کرے تو تھوڑاسا قیامت کا حال بھي سمجھلے اور جان جاوے که یہه بھي ھوسکتا ھی که اگر ظاھر کا بدن بھي اُسکا جاتا رھے تو بھي وہ شخص جیسا ھی ویساھي رھے *

## فصل

جاننا چاھیئے که روح کي حقیقت کي جستجو کرنے میں که وہ کیا ھی اور کیونکر ھی شریعت کي اجازت نہیں اور اسي سبب سے حضرت پیغمبر صاحب صلی الله علیه وسلم نے بھي اُسکي تفصیل بیان نہیں کي الله صاحب نے بھي سورہ بنی اسرائیل میں یوں ھي فرمایا که روح کا حال جو تجھه سے پوچھتے ھیں اُنسے کھدے که روح میرے الله کا حکم ھی اور اس سے سوا که الله کے حکموں میں سے یہه بھي ایک حکم ھی پیغمبر صاحب نے بھي بتانے کا حکم نہیں پایا سچ ھی الله ھي کے لیئے پیدا کرنا ھی اور اُسیکے لیئے حکم ھی ظاھر کي مخلوق کا عالم اور ھی اور باطن کے حکموں کا عالم جدا ھی جو چیز که اندازہ میں آسکے یا دکھائي دیوے یا خیال میں آوے که کتني ھی اُسکو تو ظاھر کي مخلوق کا عالم کھتے ھیں کیونکه خلق کے معني اصل میں اندازہ میں لانیکے ھیں آدمي کے دل کا کچھه اندازہ نہیں

اور نہ یہہ معلوم ہوسکتا ہی کہ وہ کتنا ہی اور اسي سبب سے دو مخالف باتیں اُسمیں جمع نہیں ہوتیں کیونکہ اگر جمع ہوسکتیں تو ممکن تہا کہ دل کا ایک کونا ایک بات کو جانتا ہو اور دوسرا کونا اُسي بات سے ناواقف ہو اور ایک ہي دم میں عالم بہي ہو اور اُسي دم میں جاہل بہي ہو اور یہہ بات نہیں ہوسکتي اور باوجودیکہ اس دل میں نہ دوہري بات آسکتي ہی اور نہ اُسکا اندازہ ہوسکتا ہی اسپر بہي اللہ کا پیدا کیا ہوا ہی *

## اِسیقدر ترجمہ لِکھا گیا تھا